82:سورۃ الانفطار

| ترتیبِ تلاوت | نام سورہ | مکی / مدنی | تعداد رکوع | آیات | پارہ شمار | نام پارہ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| 82 | سُوْرَةُ الْاِنْفِطَار | مکی | 1 | 19 | 30 | عَمَّ |

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اِذَا السَّمَآءُ انْفَطَرَتْ ۝١ وَ اِذَا الْكَوَاكِبُ انْتَثَرَتْ ۝٢ جب آسمان پھٹ جائے گا اور تارے بکھر جائیں گے وَ اِذَا الْبِحَارُ فُجِّرَتْ ۝٣ وَ اِذَا الْقُبُوْرُ بُعْثِرَتْ ۝٤ اور جب سمندر و دریا ابل پڑیں گے اور جب قبریں شق ہو جائیں گی عَلِمَتْ نَفْسٌ مَّا قَدَّمَتْ وَ اَخَّرَتْ ۝٥ اس وقت ہر شخص جان لے گا کہ اس نے کیا آگے بھیجا تھا اور کیا پیچھے چھوڑا تھا يٰۤاَيُّهَا الْاِنْسَانُ مَا غَرَّكَ بِرَبِّكَ الْكَرِيْمِ ۝٦ اے انسان! تجھے تیرے رب کریم کے بارے میں کس چیز نے دھوکے میں ڈال رکھا ہے! الَّذِيْ خَلَقَكَ فَسَوّٰىكَ فَعَدَلَكَ ۝٧ جس نے تجھے ایک نطفہ سے پیدا کیا پھر تیرے اعضا کو درست کیا پھر تجھ کو مناسب اعتدال پر بنایا فِيْۤ اَيِّ صُوْرَةٍ مَّا شَآءَ رَكَّبَكَ ۝٨ پھر جس کی جیسی صورت بنانی چاہی اس ہی کے مطابق اسے بنایا كَلَّا بَلْ تُكَذِّبُوْنَ بِالدِّيْنِ ۝٩ ہرگز نہیں! بلکہ اصل بات یہ ہے کہ تم لوگ جزا و سزا کے دن ہی کو جھٹلاتے ہو وَ اِنَّ عَلَيْكُمْ لَحٰفِظِيْنَ ۝١٠ كِرَامًا كَاتِبِيْنَ ۝١١ يَعْلَمُوْنَ مَا تَفْعَلُوْنَ ۝١٢ حالانکہ تم پر بہت معزز نگہبان فرشتے مقرر ہیں جو تمہارے اعمال نامے میں تمہارے اعمال لکھتے رہتے ہیں اور تمہارا

کوئی بھی عمل ان کی نظروں سے مخفی نہیں ہے اِنَّ الۡاَبۡرَارَ لَفِیۡ نَعِیۡمٍ ﴿۱۳﴾ وَ
اِنَّ الۡفُجَّارَ لَفِیۡ جَحِیۡمٍ ﴿۱۴﴾ یقیناً نیک لوگ نعمتوں سے بھری جنت میں ہوں گے
اور بدکار لوگ جہنم میں ہوں گے یَّصۡلَوۡنَهَا یَوۡمَ الدِّیۡنِ ﴿۱۵﴾ وَ مَا هُمۡ عَنۡهَا
بِغَآئِبِیۡنَ ﴿۱۶﴾ یہ اس میں سزا و جزا کے دن داخل ہوں گے اور پھر کبھی باہر نہ جا سکیں
گے وَ مَاۤ اَدۡرٰىكَ مَا یَوۡمُ الدِّیۡنِ ﴿۱۷﴾ ثُمَّ مَاۤ اَدۡرٰىكَ مَا یَوۡمُ الدِّیۡنِ ﴿۱۸﴾ اور
اے پیغمبر (ﷺ)! آپ کیا جانتے ہیں کہ وہ جزا کا دن کیا ہے؟، ہاں! آپ کو کیا خبر
کہ وہ سزا و جزا کا دن کیسا ہو گا یَوۡمَ لَا تَمۡلِكُ نَفۡسٌ لِّنَفۡسٍ شَیۡـًٔا ؕ وَ الۡاَمۡرُ
یَوۡمَئِذٍ لِّلّٰهِ ﴿۱۹﴾ وہ ایسا دن ہو گا کہ اس دن کوئی بھی کسی دوسرے کے لیے کچھ نہ
کر سکے گا اور اس دن ہر فیصلہ کا اختیار صرف اللہ کو ہو گا رکوع [1]